عبیر دہ نیکو۔ وسترہ چھانڑ کنھیا گیو نہ بھیو سکھی ہاے منور تھ جیکو

۵۵۔ سانجھ سمے گھر سے نکسی سب سکھین ساتھ وہ سانوری مورت۔ رمز و ناز نمود صنم بیتاب شرم افزود کدورت۔ مشکیا ہے کے موں تن دیکھ دیو تر چھی انکھیان چتون کی مرورت۔ ہوشم رفت نہ ماند بدست شدہ دل مست زدیدن صورت۔

۵۶۔ کون گھڑی کرہے بد صاحب روئے آن دلدار سیہ تنم۔ آندہوے تبے سجنی در صحبت یار نگار نشینم۔ پران پیاری ملین جب ہین در باغ وصل گل عیش چنیم صورت سترکی چیت لسی کب کنگ کہین چون نقش نگینم۔

۵۷۔ تان سنائے بجاے کے بانسری دل کی تھا اظہار نمایم۔ چاہے میرو ہردے رلبو کیہ بھانت نظارۂ یار نمایم۔ لوگ چبائی کہین یہ گاؤن سو حافظ من نہ قرار نمایم۔ چند رکھی نکہ گھونگھٹ کھول کہ تا از دور دیدار نمایم۔

۵۸۔ جادن سے جمنا تٹ لوۃ بجاوت بانسری نیک نہارو۔ ہوشم رفت نماند بدست اردھیان رہے دن رین تہارو۔ حافظ فکر کدام نمایم کوئی او پاے چلے نہ ہمارو۔ کون سی ہوے ہی سکھی ری کھڑی کہ جو بھر انگ ملے گو پیار دو

۵۹۔ کیون اتنو تیرا دت ہو من شرم و حیا رلبسے میدانم۔ ایسوا دپاو کر دل کے کر قرار بگیر داین دل زارم۔ حافظ یا مین نہ لابھ کچھو از گفت و شنوتے مطلب دارم۔ کا سمجھاوت کو سمجھے دل مارا بہ بر دکہ آن مہ یارم۔

۶۰۔ ٹھرے ای لے برج بیتھن مین پھر کے بن دیکھیے تیٔ تو تیٔ۔ نہین کا ہو کی لاگ ہر یا مین کچھو دی موہ تجا جو دئی سو دئی۔ ہنو مان اتی بنتی ہی سنو بچھیرین نش میری گئی تو گئی۔ ان ہی کو لگاو للا چھتیان ہمکو بدنامی بھئی سو بھئی۔

۶۱— سیکھہ ننانی سیانی سکھین کی یون پدماکر کے اُم نہ کی- پریت کری تم سے ہنسنے بسار دئی تم پریت گھٹی کی- راوری ریت لکھی رام سانورے ہوت ہی ہمیت جیون سینے کی- ساچو تاکو نہ ہوت بھلو جو نمانت ہر کھی چار جنے کی-

۶۲— جانت تھی اپنے نہین ہوت پرائے پیا یہ بید ن گائی- سو پر ہل کے پریت کری گر دلوگن مین کل کان گنوائی- ٹھاکر تے نہ کٹھئے اپنے اب کون کو دوش لگائیے مائی- دودھ کی ماکھی او جاگر بیر سو ہای مین آنکھن دیکھیت کھائی

۶۳— آپ ہی تے من ہیر ہنسے ترچھے کر نینن نیہہ کے چاؤ مین- ہاے دئی سو بسار دئی سدھ کیسے کرون سو کہوکت جاؤ نین- میت سجان انیت کہا یہ ایسی نچاہے پریت کی بھاؤ مین- سوہنی مورت دیکھبے کو ترساوتی ہین بس ایک ہی گاؤن مین-

۶۴— کتہنی چھور چھپاے کہون کہون بجنی پائل پائین تے نائی- تیون پدماکر پائکو کے کھرکے کہون کانپ اٹھے چھب چھائی- لاج تے گرجات کہون اڑجات کہون گج کی گت بھائی- بیش کی تھوڑی کشوری ہرے ہرے یاد وہ نندکشور پہ آئی-

۶۵— جبن ن کھور پے کھور چراے کے بنیدی جبین کو بھال اُجیاری- چوزی چھوٹی بوندین گوندھی سو گھی ٹکری کل دھوت کناری- پریتم پاس لیاون کو انگری کو سکھے سکھیان سہت کاری- جابکی آلن کی بر جورسو آوت اشوا جیسی پیاری-

۶۶— کب بنی سنے اونی ہر گگھٹا مور وان بولت کوکن ری- چہرے بجری جھت منڈل چھوڑے لہرکے من مین بھبھوکھن ری- بہری چو سو پین کے دو سنگ لال کے جھولت جھوکن ری- رت پاوس یون ہی بتاوت ہر مرو جھیر

باوری ہوکن ری۔

۶۷۔ بھادون کی کاری اندھیاری نشا لکھی بادر مند جھوہی برساوے۔ شیاما جی آپ نے اپنے اٹا پے چھکی رس ریت ملار ہی گاوے۔ تا سمے تا گر کے درگ دور تے چاتک سوانت کے موج مین پاوے۔ یون مہا کر گھونگھٹ ٹارے دیا کر دامن دیپ دکھاوے۔

۶۸۔ یان پل موہن کو ن مت رام سو کیل کری آتِ آندواری۔ تے ای لتا درم وکھیت دکھو چلے انسوا انکھیان تے بھاری اوت ہو جمنا تٹ کو ہنین جان پرے بچھرے گردھاری۔ جات ہون سکھی آون چاہت کنجن تے کرتھ کنج بہاری

۶۹۔ مدماتی رسال کی ڈارن پے چڑھ آندسون یون براجتی ہین۔ کل جان کے کان کرین نہ کچھو من ہات پرائی ہی مارتی ہین۔ کو وکیسے کرے دوج تو ہی کہے ہنین نیکو دیا اُر دھارتی ہین۔ اری کو ئلیا کوک کریجن کی کرچین کرچین کیسے ڈارتی ہین۔

۷۰۔ چھیل رہو برہا چھون اور تے بھاگ سبے کو کو پار نہ پاوے۔ جانت ہون پربیت سبے تم جال کو مین کہان لگ دھاوے۔ چاہتون کچھوک سندلشیو کھون سوتو جی کہان آوت جی من آوے۔ او دھو جو دامنہ سو دن سین کہیو جو کچھو کھقین رام کہاوے۔

۷۱۔ ایسے نہ دیکھی سنی کبھی کھن بارھت ہی جو دیوگ کی با دھا۔ تیون پدماکر موہن کو تب تے کل ہی نہ کھون پل آدھا۔ لال گلال گھلا گھل مون درگ ڈھوکر دیگئی روپ اگادھا۔ کے گئی کے گئی چھینک سے من لیگئی لیگئی رادھا۔

۷۲۔ گن اوگن کا کہیئے کیہہ تے اپنو تن آپ جراتے پر یو سب گانین گیل مین گوکل

مین گر لوگن دیکھو لجانے پریو۔ سردار بچارِ بنابن کے بن کے بن کاج بکانے پریو۔ بنِ جانے اجانے سوجانے نہین کر پریت ہما چھپانے پریو۔

۷۳۔ ڈارے کہون متھنی نبسارے کہون گھی کو بھانڑا ابکل بگارے کہون ماکھن مٹھا ہی بھرم بھرم آوت چہون گھاتے یاہی لگ پریم پاے پورے کے پر باہن متوہی۔ جھرُس گئی دہون کہون کاہوکو دیوگ جھار یار بار بکل لسورت اچھی لھتی۔ ای ہو بر جیراج ایک گوالنی کہون کی آج بھور ہی ستے دوارپے پکارت دہی دہی۔

۷۴۔ چھانڑ پت برت پریت کری بہی نہین تون سنی ہم سوؤ۔ موُن بھی ہر یون ہی پریوسہنوی پریو جو کہیو کچھو کوؤ۔ سانچی بھی کھناوت واکب ٹھاکر کان سُنی ہتی جوؤ۔ مایا ملی نہین رام ملے دُوبدھا مین گئے سبھی سُن دوؤ۔

۷۵۔ دوہا۔ جبش اچبش دیکھت نہین دیکھت شیامل گات۔ کہاکرون لاج بھرے چپل نین چل جات۔ ساس رسات جھکیئے نندی جن توسکھوے سکھی سیکھ کے بینیا۔ ہر برج باس جیاے بھئی جہون اور چلی اُپچاس کی سُنیا۔ دیکھت سندر سانوری موُرت لوک الوک کی لیک لکھے نا۔ کیسی کرون ہٹ کے نرہین چل جات تا ڈریچ لالچی سینیا۔

۷۶۔ دوہا۔ آپ دیو من پھیر یے پلٹے دیکھی پیٹھ۔ کون چلاہیہ راوری لال لگاوت ڈیٹھہ۔ نند لالا اور جھاے ہیواب دیکھبے کو ترساوت ہو۔ ابتو ہکو یہ جان پری یہ لاج اِتے نہین آوت ہو۔ تم موُہین دیو اپنو من آپ ہی پھیر یے کیون شِتر ناوت ہو۔ اب تو پلٹے اِت پیٹھ دئی ہر کا ہے کوڈ ھیٹھ لگاوت ہو۔

۷۷۔ دوہا۔ چھوٹے نہ لاجنُ لال چو بیو لکھ نیہہ گریہہ۔ سٹ پٹات لوچن کھرے بھرے سکوچ سنیہہ۔ ما پکے مین مَن بھادن کو لکھ پیاری نشنگ ہوے دکھ سکے نا۔ دیکھبے کو ترسے ہیرا دیکھ سادہ لگے جیت چین لہے نا۔ چھوٹے نہ لاج

اُڑتے نہ لاج لوک کی لیک او لنگھ پرے نا-تا تے سکوچ سینہ بھرے اکلات
کھرے جل جات سے نینا-

۷۸- نین کے بان لگے جب تے تب تے کل ہر چھن ہون نہین پیاری چین پڑے
نہین حافظ ہا ے رہے دن رین ہما بقراری- کا تقصیر بھئی ہم سون جو
بسار دئی سدھ ہا سے ہماری- لوگ سبھے یہ کہین سن پیاری کر باحبت ہی
دُو وہا ٹھن ٹاری-

۷۹- دوہا- کہا بھیو جو بچھڑے موہن تو من ساتھ- اوہین جا وکت ہون گوڑی
تاؤ اوڑ ایک ہاتھ- جو کرتار رچے سوسہی دوھا اور بچارا کا رتھ ہی- بید
پوران پورانین بین سب کو دُکھے یہ گاتھ ہی ہر- انتر بیچ پریو تو کہا بھیو
موہن تو تو ساتھ ہی ہر- جاؤ گڑی کت ہون اوڑ دوڑا وڑا دن ہار کے ہاتھ

۸۰- کون ٹھگوری مری اہر آج بجائی ہر بانسری بان رس بھینی- تان سنی جن ہین
جن ہین تن ہین تن لاج بداکر دیہی- گھومے کھری کھری نند کے بار دی
کہا ارو بال پر بینی- یان برج منڈل مین رکھان سو کون بھٹو سو لٹو نہین
کینھی-

۸۱- شیت سمے پردیش کو پیو بیان سنو وہ رُوون لاگی- یار رُت مین ہرداس
رہین گھر دیو تا پوج منادن لاگی- اور او پاے تیکیونہ کچھو تب ساج کے
بین بجاون لاگی- پیاری پر بین بھرے سر مینگھ ملار الاپ کے گاون لاگی

۸۱- ارے من موڑھ بر تھا بھٹکے تو ماس کہو تسدھ کون ٹی ہر- جنم بھیو تیہہ پیچھے
کھون پہلے اسے کری تیہہ چھیر مئی ہر- سو کروڑان بہہ بھولو نہین اب ناحق
تو ہین یہ او بھ بھئی ہر- کا ہے برتھا بھرمے چھوٹ ان اور تو دسے ہر وہی
جھینہ دنیہ دئی ہر-

۸۳- بھیتت ہی سپنے مین ھٹو چھچنچل چار واڑے کے اڑے رہے۔ تیون ہنس کے ادھران ہون پے ادھران دھرے تے دھرے کے دھرے رہے۔ چونک نوین جکی او جھکی لکھ سوید کے بوند ڈھرے سے ڈھرے رہے۔ ہاے کھلین پلکین پل مون دل کے ابلاکھ بھرے کے بھرے رہے۔

۸۴- آج ری دیکھ گھٹا گھن شندر ساون کینھو سھاون ساج ری۔ ساج ری بھوگن بھوگ سنگار سوتیر وئی آج بنو سب کاج ری۔ کاج ری آج گھری وہ یہہ کی تیرے اوھین کھڑے بر جراج ری۔ راج ری وا تھون پر گو مرلی دھراے میا کر آج ری۔

۸۵- بھاگ کی بھیر ابھیرن تیون گہی گو بند لیگئی بھیتر گوری۔ بھائی کری من کی پد ماکرا و پرناے ابیر کی جھوری۔ چھین پیتا مبر کامر تے سو وداع دئی منیج لیولن رو ری۔ نین نچاے کہی مسکیائے للا پھر آیو کھیلن ہوری۔

۸۶- انجن کور در کنچل راجت کے من نشتر آن چبھی دے۔ کے دھی یہ ناگن گی بھشیو ناتھ کھنی رسنا سل سیوے۔ چندہ چاہ چڑھے پھراے کیون کول امیرس بیوے۔ دیکھت ہی بش چھاے گیوار کاٹت ہی کھو کیسے کے جیجے

۸۷- شری بت اوبر کھبھان للی نہ ملے ڈر لاجن پریم اگادھکا۔ تیسی گلاب کلی چٹکار ن ڈاری مردن منوج کی بادھکا۔ بیلن سون اور جھی سر جھی سر جھے سمیر سگندھن مادھکا۔ رادھے پڑی کہہ مادھو مادھو نادھو بسرت رادھکا

۸۸- جا کے لیے کل کان تجی گھر ہاین کی چرچا نین ماتی۔ جا کے لے سب گو کل مین بدنام بھئین من مان ملانی۔ نیدن داگ نہاے کیون بھور لال جگاوت آنی۔ کوٹ کر دمن جو بن دے پر کنت نہ آپن ہوت سیانی۔

۸۹ - آلی کہا یہ بیادھ بھئی چھتیان اُلگین منوآوت ہے۔ نیش واسر نیک سُہات کچھو نہین نین نتمب بڑھاوت ہے۔ کون علاج کرون سجنی توہ لوچھت لاج لجاوت ہے جیہ شنک بڑھی کٹ کہنیہ دیکھ سکھی توہ اوکھد آوت ہے۔

۹۰ - کانھ چھلی گرلوگ کہین سب تالیں ہوے دشکندہ بلبوری۔ باؤن ہوے بل باندھولیو سب راج دیو سُرراج بھلیوری۔ ست ٹار جلندھر کی جوتی ہرش بال کو گرب گلیوری۔ موہنی ہوے برج نار چھلین انکو سجنی پھل خوب بھلیوری

۹۱ - لیو برکھ بھان للی سون بھٹو ہیئے تیر دُئی پریم مڑھو بسواس ہے۔ پیارے دیا کرتے رہیو سب بھُول دیو رس کو پرہاس ہے۔ تیر دئی روپ رکھا دن ہارنی آنند کند کیوار باس ہے۔ واہی بھیؤ نخ نین کو شیو ناتھ سنواب جوت پرکاس ہے

۹۲ - رادھکا کے ملبے کو گوُ بند کتیک دنان لو دنیہ نہتاسی - پریت کری رس ریت کری بھری ناہین مون ہان اروہان ہیہ ناسی - یون کب گوال بلاس بڑھاے کے چھانڑ گیو سگری گن گالسی - واسی کی پھانسی پھنساے گرد انباشی بنیو یہ آوت ہانسی -

۹۳ - سار دماس مون راس رچو جمنا تٹ بیچ بلاس کی چھادین - بین مردنگ پکھاوج بین بجاے بتاے پرتاپ ہو گادین - اندھو سبھو نہہ کٹا جیہ کے کو کرورکے پریت کی ریت رجھادین - ریجھے گوُپال جو کو برسی پے تو کو برآج ہون کون ہے پادین -

| خط منظوم بزبان بھاشا |
| --- |

| چوپائی |
| --- |

| سدھ شری سُند ر گن کھانی | | اتل کیرت کرم جاے بکھانی |
| --- | --- | --- |

تم سمان سندر جگت ماہین ٭ اَبلن ماٹھ کوؤ ہی ناھین ٭
انگ انگ شوبھا سرساوت ۔ چندر بدن لکھ چندر لجاوت
اوپما چندر کہون کم کھامن ۔ دوکھت چندرا دوکھت کامن
کرون کہان لگ تور بڑائی ۔ لگہ مت مور کہی کم جائی
روم روم رسنا مم ہوئی ۔ ورنن کرون تھور سب جوئی
تاتے اپن لکھون کچھ حالا ۔ بتیت آہے جو مو پر بالا

سورٹھا

بہارے کھرے ہیت انکھیان تے ندیان بہین ۔ تن بھیو باڑ وریت کٹ کٹ پرت کرار جیون
پریو برہ کو پھیر تم بن سب رت پھر گئین
دن بتیت اندھیر رین پرت دن پرت ہین
بنکھ ڈلاوت نین اُڑ دیکھین تمھرو درش ۔ پھرکت ہین دن رین پر بس پنچھی اوڑن کو
جیون بچھرت جل مین تم بچھرت گت یون بھئی
تلپھ تلپھ بھئو چھین روپ سرو در درش بن

دوہا

سکھ اپجاون دکھ ہرن رسکن کی رسکند ۔ اے من موہن چت بس سدا رہو آنند
جب تے تم کینھو گون پایو ناہ سندیش
ایسی سدھ بسراے کے بلم رہے کیہہ دیش
پاتی بھیجت کیون نہین پاتے کچھو نہ تہاے ۔ چھن چھن من اکلات ہے تلپھ تلپھ جیہ جاے
کیسی اودھ بدی ہتی جو دیکھی بسراے
اب جل درشن کے بنا کیسے تپن بجھاے
کرکا نپت پتیان لکھت جل بھر آوت نین ۔ کورو کاغذ ہاتھ ہے لکھون کہا مین بین

کاغذ کھیجت نین جل کر کانپت مس لیت
پاپی برہا من بسو بتھا لکھن نہین دیت

لکھن پڑھن کی ہر نہین کہی سُنی نہین جات    اپنے جیہ تے جانیو مورے جیہ کی بات

یہ کن پاتی نا لکھون دھر رہون جیہ مون
تم پیاری من مون بسو پاتی باچ گون

پتیان تاہ پٹھائیے جو ہووے پردیش    نش دن من جو بسے واکو کون سندیش

من چاہت ہے ملن کو مکھ دیکھن کو نین
شرون جو چاہت ہین سنو پیاری مٹھرے بین

مکھ سنکھ دیکھو کرین نین چھین دن رین    کان چہین سنو سدا اپنی تیرے بین

چوپائی

کہان لگ بتھا لکھون اب پیاری    ہردے ماجھ سدا رہت تمھاری
سو ہے یہی کشل او چھیما    لگن رہون نش دن تو پریما
سدا رہو تم جیوت پیاری    جوبن جور چندر اجیاری

دوہا

مرگ نینی گج گامنی کٹ کیہر مکھ چند    سدا رہو سنسار مین آنند کند آنند
مری دھار تلوار کی کاٹ کرت کچھو ناہ    تیرے درگ جیون جیون مرین تین تیون کاٹ کراہ

سورٹھا

تو چیتون کی پھانسن کرک کریجے کر گئی    گل گیو سگر دمانس کھر کست ہی نکست نہین

دوہا

سو پیاری تو درس بن بیکل رہون دن رین    کب لگ اب یان آیہو ننتھ نہارت نین

## چوپائی

برہ پیر سنے رہون ادھیرا
دن دن بڑھت بیان بورائی
سمد بتھات ہر سر سانو
پریم اگن پر جولت ہر تن مین
اوکھن آسے رہے ہین پرانا
یہ اوسر بھیجو تم پاتی ؛
پران پلٹ گھٹ مون پھر آوین
امرس جان آدکو انتا
پاتی ناہ سجیون جانون

رہ رہ اٹھت سدا ہی پیرا
پران رہین تن مون گھبرائی
لہرت آہے سو نجات کھانو
لاگے جیون دا وانل بن مین
کرن چہت ہین آپن پیانا
دکھت تاہ جوڑاوے چھاتی
منہ سجیون پانی پاوین
بڑھے سرکھ جیہ ماہ انتا
موسے تنہ امرت کرمانون

## دوہا

کون نست مم نلت جوکر دن نچھاور تور
پران این مین دار ہون مانک موتی ٹھور

## سوہا

پاتی جو آوے پریم کی سکھ چھپاسے رہے لکھ کے من ماہین
پران نچھاور ہین مم واپر اور نہین کچھ موڑھک پاہین
موسں سجیون کھاسے جیسے وہ دیکھ جیسے جیہ کے جیوناہین
اب اتی کہون تم سون سجنی تم راکھیو پیر ہمار سداہین

## سورٹھا

جیسے چلت کچھ بات تم بچھرن کی اوسکھی
تن ڈولت جم پات تمرنہ رہت ٹھر تمرکنت

پیارے ماہ بسیا لکھ لاکھون بن بھولے سسن
لاکھ لاکھ اکھلا لکھ ہیہ اوسیکے تم درس کو

## کبت

کمل پوچھاہ جیسے سورج پر کاش ہوت کمد او چھاہ جیسے چندرما پرسس یتن ٭
بھونرن اچھاہ جیسے آگم بسنت جان مورن اچھاہ جیسے برکھا سرس تین ٭
ہنس اچھاہ جیسے مان سر بیچ ہوت سادھن اچھاہ اچھا آدت ارس تین ٭
سبکو اچھاہ یہ بھانت کر ہوت ہے ہمرد اچھاہ پیارے آپ کے درس تین ٭

## دوہا

تلپھ تلپھ جیہ دیت ہے جیسے جل بن مین
تم درشن بن نین یہ تیسے بھئے ادھین

کاغذ تھوڑو بہت گنو سوا بلکھو بجائے | سندھ مدھ جل بہت ہے گاگر ناہ سمائے

## خط

دُر دریای بے اعتنائی وشنا ور ورطۂ بیوفائی مدام برمراد کامران وشادکام باشند

## شعر

شرح شوقت مینوشتم دیدۂ خونبار گفت | جای سرخیہا سخن بگذاری کہ من ہم نوشتہ

## شعر

انچہ من دیدم ومن میکشم از جور فراق | گر شنیداست وگر دیداست گر ابیش آمد

## شعر

می نویسم نامہ ومشتاق دیدار توام | البتہ ام نرگس صفت بر خامہ چشم خویش را

## شعر

چہ میپرسی زمن حال دل غمدیدہ ات چون شد | دلم شد خون وخون شد آب وآب از دیدہ بیرون شد

جانان جبدن سے تمسے جدا ہوا لیعد آہ وزاری وباہزاران بیقراری غم والم سینے بکینہ

قبول کر بہ اشک باری ادھر روانہ ہوا ہون تمھاری دوری مین سرگشتہ و پریشان ہین
اگرچہ زندہ ہون پر آرزو مند تمھارے وصال باکمال کا ہون خدا عنقریب میسر کرے اور
ہمارے دیدۂ انتظار کو تمھارے نور رخسار سے منور کرے روزم بغم وشب بالم میگذرد
عمرم ہمہ با محنت وغم میگذرد ؛ ہے دریا دتوایم ہر کجا ایم ؛ بیگانہ مشو کہ آشنا ایم ؛
ہر چند کہ ہمجنس و ہمنفس یہان موجود ہین مگر در ہاے خندیدگی وخرمی مسدود- اگرچہ
مجمع یاران لطف انگیز ہی اور جام سخن لبریز- اگرچہ مجلس رشک چمن ہی اور ہنگام
نجلت دہ گلشن- مگر پھر انس سے ہمین کیا ہے دران بزمے کہ شمع روی تو نیست ؛
چراغ دیدہ راگل میتوان کرد ؛ آہ ونالۂ سینہ بریان سے بار بار ہی چشم خونی بغیر رخ
دلدار کے اشکبار- جگر پارا پارا ضبط فراق وجدائی کا کب یارا- **بیت**
مائیم وجراحت غریبی ؛ عیسی نتو اندش طبیبی ؛ ہے میگویم ومیگویم ومیگویم ومیگویم
بے یار نباید شد بے یار نباید شد ؛ دل خون ہو کر چشم کی راہ ٹپکتا ہی سینے مین خار
جدائی کھٹکتا ہی سچ ہی ع نہ جیتے ہین نہ مرتے ہین عجب حالت ہماری ہی + آہ آہ
کون سا درد و ملال ہی جو فلک کج رفتار نے نہ دکھا یا- افسوس صد افسوس کونسا
اندوہ وقلق ہی جسنے سینہ پر کوہ الم نہ گرایا- **بیت** اگر دم کا جلنا ہو تو کرون صبر آے
خدا ؛ آٹھون پہر سلگتا ہی چولھے مین جاے دل ؛ تمھاری بیوفائی سے
ناک مین دم ہی- تمھارے ظلم وستم کی انتہا نہین جو ہمپر دمبدم ہی- کبھی ایک پرچۂ
قرطاس سے نہ یاد کیا دلشاد کرنا تو درکنار ہی بلکہ زیادہ ہی برباد کیا- مجنون وفرہاد
کا قصہ سنا کرتے تھے مگر یہان حد سے افزون ہی کسی دلبر کی جدائی مین حال ابنا زبون ہی
ہے نہ دن کو چین نہ راتون کو خواب ہی دل کو ؛ عجب طرح کا الٰہی عذاب ہی دل کو ؛
ہے اے بتو خوب سا تمھین دیکھا ؛ اپنے مطلب کے آشنا ہو تم ؛ نامہربانا تمھارا
کچھ قصور نہین تمھاری عقل کامل کا کچھ فتور نہین تمپر کیا منحصر ہی یہ بات نزدیک و دور مشہور ہی

کہ جسقدر مہوشان زہرہ جبین وگلرخان پری آئین ہین اپنے دلدادہ کو گاہے ملنے کا ارمان اور شاد کام نہین کرتے ہان بدنام تو کرتے ہین مگر کبھی اُنکا مقصد مراد سے لبریز جام نہین کرتے تمہاری بلا سے چاہے کوئی جیے یا مرے تمہاری پاپوش کسی پر رحم کرے خیر اپنا ہی دل خوش کرو اگرچہ ہماری جان جائے مگر تمہاری بات کر نبات ہو نہ پھیکی ہوجائے ؎ تو اپنے شیوۂ جور و جفا سے مت گذرے ؛ تری بلا سے مرا دم رہے رہے نہ رہے ؛ ہمنے سیکڑون صدمۂ جدائی تمہارے ہجر مین اُٹھائے مگر افسوس تم کچھ خبر نہوے اپنے جور و جفا سے باز نہ آئے۔ تمہاری طرف سے غفلت خوب ہوا اور ہماری طرف سے ہردم خلق و محبت مرغوب ؎ جب تپ دوری جلاکر خاک کر دیگی مجھے ؛ آہ پھر چولھے مین ڈالینگے تری تاثیر کو ؛ ہمکو تمام دن تمہاری جدائی سے بیقراری اور ہر شب اختر شماری ہی ؎ درد دل کس سے کہون کون کریگا آسان بیخت مشکل ہی مگر یار جدائی تیری ؛ قسمت مین یہی لکھا تھا ایک دن یہ معاملہ پیش آنا تھا تقدیر یہی لکھا لائی یہ چوٹ منھ پر کھانی تھی سو کھائی ؎ قسمت کے نوشتے کو نہ ٹلتے دیکھا ؛ ہمنے افلاک کو سو رنگ بدلتے دیکھا ؛ ابیات ملا میرے دلبر سے مجھکو خدا ؛ نہین تو مرا جی ٹھکانے لگا ؛ ابھی بیٹھنے بھی نپائے تھے ہم ؛ کہ دشمن ہمین یون اُٹھوانے لگا ؛ فلک نے تو اتنا ہنسایا نہ تھا ؛ کہ جسکے عوض یون رولانے لگا نہین دوست سے مجھکو شکوہ حسن ؛ مرا جی ہی مجکو ڈوبانے لگا ؛ ایک دوری دوسرے مجبوری کیا کیا جائے کون سا معاملہ درپیش لایا جائے کیا تدبیر کرون کس سے درد دل اظہار کرون حیران و پریشان ہون فکر جدائی نے گوشت کا نام باقی نہین رکھا ہڈیون کا مغز تک خشک کر دیا ؎ فلک نیرنگ بازی ہر دکھاتا ؛ پریشان ہر مجھے ہردم بناتا ؛ رباعی حال دل کچھ کہا نہین جاتا ؛ بن کہے بھی رہا نہین جاتا ؛ بن ملے اُسکے کل نہین پڑتی ؛ ملتا ہون تو ملا نہین جاتا ؛ بیوفائی تمہاری جہان مین مشہور ہی

بے اعتنائی تمکا کیا ذکر ہی کہ اسکا شہرہ نزدیک و دور ہی۔ ع ذرا شربت وصل مجھکو پلا ؛ لبون پر مری جان ہی ای دلربا ؛ مین جلتا ہون تجھکو خبر کچھ نہین ؛ مرے سوز دل مین اثر کچھ نہین ؛ کیا دل ترے غم نے ایسا فگار ؛ ہوے ایک ٹکڑے کے ٹکڑے ہزار ؛ ترے چشم و ابرو نے ای شوخ رنگ ؛ لگائے مرے دلپہ لاکھون خدنگ ؛ کیا ہی دل و جان کو خون عشق نے ؛ جلایا درون و برون عشق نے ؛ ای جان جہان تمھاری یاد مین یہ حال ہی کہ تمھارے سرو قامت کا ہردم خیال ہی۔ ابیات جلائے اپنا تن پر غم کو ہر شب ؛ نہین کھلتے شکایت کو مگر لب ؛ قبول ہمنے کیا جلنا سدا کا ؛ نچھوڑا ساتھ لیکن دلربا کا ؛ وہان عشرت و کامرانی یہان اپنے درد و غم کی کہانی سنانی وہان خندہ و قہقہہ یہان ہردم تن ضعیف پر رعشہ وہان جام مراد لبریز۔ یہان پیمانہ عمر راہ عدم انگیز۔ وہان لبعد آرزو در مراد در دامن یہان ہزاران ہزار برق حسرت بر زندگانی خرمن۔ وہان مقاصد گلشن گلشن یہان ناکامی دامن دامن وہان مقصد بردوش یہان سنان نامرادی ہم آغوش۔ وہان قبضہ شمشیر فتح و ظفر در دست یہان سپر حسرت و افسوس کی پست۔ وہان مجمع پریزادان زہرہ جبین یہان عالم تنہائی کا سوا آئین وہان خوشی بار بار یہان چشم خونی اشکبار ع کھلینگے شکوے نکلے جبکہ دفتر ادھر ہمارے ادھر تمھارے ؛ تو کیسے گزریگی آہ دلبر ادھر ہمارے ادھر تمھارے ؛ اب تک تمکو کچھ خبر و خیال نہین ہماری جان جانے کا ذرا ملال نہین ہمکو اسقدر نہ بھلاؤ خدارا ہماری یاد اپنے دل مین لاؤ۔ کیا کہون تمھارے غم کا مارا ہون تمھارے سبب سب مین رسوا ہوا ہون ع نیم یک لحظہ از یاد تو خاموش ؛ فراموشی شد از دل فراموش ؛ ع رفوگر کو کہان طاقت کہ زخم عشق کو ٹانکے ؛ اگر سینہ مرادیکھے رفو چکر مین آجائے ؛ صدمہ فرقت اگر تحریر کرون تو کیا تعجب کہ آتش آہ سے کاغذ مین بھی آگ لگ جائے۔ ہاتھ لرزتا ہی زبان کانپتی ہی پھر کیونکر تحریر ہو بیان مجبوری کسطرح تسطیر ہو۔ خور و خواب یکسو چشم پر آنسو ہی تمھاری

شکل ہر دم روبرو رہی - ابیات جدا کسی سے کیکا غم حبیب ہنو : یہ داغ وہ ہو کہ دشمن کو بھی نصیب ہنو : جدا کرے جو ہمین وہ ستم کے کوچے سے : آلہی راہ مین ایسا کوئی رقیب ہنو : ہر گھڑی تمھارا رنج والم اپنے دل پر سہتا ہون ہر چند کہ ہمجنس و ہمنفس سے کہتا ہون مگر کوئی میری بات نہین سنتا ہی ہر ایک مجنون و دیوانہ کہتا ہی ای پیارے سے کعبہ مین رہین یا کہ رہین دیر مین جا کر : ہر جا تمھین ای جان جہان یاد کرینگے : تمکو یقین صادق اور گمان واثق ہوگا کہ ہم تمھاری یاد مین مرتے ہین تمپر جان قربان کرتے ہین گو تمھارے پیر اثر ہنو ہماری حالت کی خبر ہنو - سے کٹی خوشی سے تو ہی زیست خضر کی تھوڑی : نہین تو نیم نفس بھی بہت ہی جینے کو : اگر شب و روز اپنا یہی کام ہی تو بس لیناکر چند روز مین خاتمہ بالخیر و کام تمام ہی - سے گردش سے آسمان کی کیا کیا ستم ہین مجھپر : سایہ بغیر اپنا ساتھی نہ کوئی رہبر : آہ آہ کیا کرون کس سے کہون - سے نہ نامہ ہی نہ قاصد ہی نہ پیغام زبانی یکایک دل کا لگ جانا یہ آفت نا گہانی ہی : وہان تم لحن داؤدی غزلخوانی مین مشغول یہان ہمارا آہ و زاری کا دامی معمول وہان تم سنگار سے آراستہ و پیراستہ یہان ہم خاک بسر و حواس باختہ وہان تم جلسۂ عیش و طرب مین مدام یہان تپ ہجر مین جلنے کا کام وہان شراب دو آتشہ کا دور یہان خمار ہجر کا ظلم و جور وہان رنگ برنگ کا سامان یہان مدام گردش آسمان وہان صراحی و جام در دست یہان حوصلہ سب پست وہان اغیار ہمدم یہان عالم تنہائی کا غم وہان شباب پر کمال یہان جان محزون پر ہر روز زوال وہان کنار و بوس یہان حسرت و افسوس وہان حاصل ہو نامراد کا بار بار یہان دیدار پر بہار کا انتظار وہان مہندی سے ہاتھ رنگنا یہان جگر کا خون ہو کر آنکھ کی راہ ٹپکنا وہان نرگسین چشم مین سرمہ لگانا یہان مثل کوہ طور اپنے آپکو جلانا وہان تمکو ہر دم غیرون کا خیال یہان ہمکو ہر لحظہ جان جانے کا ملال وہان مانگ پر سیندور یہان مطلب و مقصد سے سیکڑون میل دور - آے جان جان اب آگے تحریر کی طاقت نہین گفتگو کی قوت نہین - اللہ تعالی طوطا چشمی تمھاری برقرار و بے اعتنائی و بیوفائی پائدار رکھے - فقط - والشوق

## خط دیگر

سے نویسم نامۂ مشتاقِ دیدار توام
بستہ ام نرگس صفت بر خامہ چشم خویش را

دیگر

سواد دیدہ حل کردم نوشتم نامہ سوے تو | کہ تا ہنگام خواندن چشم من افتد بروے تو

گل گلزار خوبی بلبل شاخسار محبوبی نسیم چمنستان رعنائی شبنم گلستان زیبائی طاؤس
طناز خیابان عشوہ سازی طوطی شکرستان نغمہ پردازی قمری سروستان لیاقت و سخنوری
خجلت دہ حور و پری زاد اللہ حسنہ۔
آرزو دلیکہ غنچہ تمنا سے ہوا صلت مشام بیان را عطر ساختہ بدعاے ضروری میگراید یعنی
درین آوان نزہت و فرخندہ بیان نامۂ نامی صحیفہ گرامی بعد مدت بوزیدن باد بہار شگفتگی
شاخ و برگ قلب ما عاشقان گردید۔ بہت روزون کے پیچھے آج آیا آپکا نامہ ؛
لفافہ پڑھ کے تا آنکھون سے لگایا آپکا نامہ ؛ جبسے ہنگام نا فرجام بد آغاز بنیک انجام سے
فلک تفرقہ پرداز کجباز او ر زمانہ ناساز جانگداز نے دوری صوری و مہجوری فیما بین ہمارے
اور تمھارے ڈالی ہی اور سنان غم میرے ہلاک کو سنبھالی ہی۔ افسوس صد افسوس
کہ اُسکا بیان میرے حد امکان سے بالکل باہر ہی جسوقت تمھاری محبت انگیز لطف خیز
اشارے کنائے رمز و عشوے یاد آتے ہین بجامع المتفرقین گھنٹون پہرون رُلواتے ہین
ہوش برخاست حواس رخصت ہاے کیا کرین۔ اے جان جان۔ ابیات

| | |
|---|---|
| اشتیاقیکہ بدیدار تو دارد دل من | دل من داند و من دانم و داند دل من |
| دور جبسدن سے ہوا تجھ چمن حسن سے مین | نہ مجھے باغ خوش آتا ہی نہ گلشن نہ چمن |
| آنچہ من دیدم و من میکشم از جور فراق | کہ کشیدست و کہ دیدست و کرا پیش آمد |

اور کبھی یہ رباعی بھی اپنے حسب حال آپڑتی ہی۔ . . . . رباعی

قلم گرفتم و گفتم سلام بنویسم
شکایت شب ہجران و فرقت و دوری
شکایت شب ہجران تمام بنویسم
ز حد گذشت ندانم کدام بنویسم

اے گلشن آرائے محبت و وداد و اے چمن پیرائے مودت و اتحاد تمھارے ہجر نے جو جو آفتین ہمپر اُتاری ہین شمہ اُس سے لایق تسطیر اور ذرہ قابل تحریر نہین ہی نظم

خواہم اگر ز حرف تمنا رقم زنم
این ہم بفرض گر بتکلف بہم رسد
با این ہمہ ارادہ تحریر گر کنم
شوقے کہ بر نگین دلم نقش کردہ اند
انصاف خواہم این کہ بدنبیان تمام
کاغذ کجا دوات کجا و کجا قلم
ہوشم کجا حواس کجا و کجا دلم
وجد ان دل چگونہ بر آید ز خامہ ام
آن نقش کانجمر کہ ز دانش بود اہم
مافی الضمیر دل ز قلم چون شود رقم

اے کمان ابروائے ماہرو کاہوا گر یہ ہدف ناوک بلا غم جدائی تمھارا بیان کرے تو لب لب برنگ سوفار جدا رہے۔ آخرش عالم بیتابی و بیقراری مین تمھارا خط راحت افزا ہاتھ مین لیکر نہ جانین کیا سے کیا دل مضطر اشعار اُڑا رہا ہی۔ اشعار متفرقات

نامہ ات آمد بدستم خاطرم گلزار شد
قاصد رسید و نامہ رسید و خبر رسید
نامہ آور در رسول تو من از شادی آن
نامہ شوق ترا من مختصر خواہم نوشت
غنچہ شد گل گل چمن شد نافہ تاتار شد
در حیرتم کہ جان بہ کدامین کنم نثار
گہ سر نامہ ہمین بوسم وگہ پائے ورا
بیشتر از بیشتر از بیشتر خواہم نوشت

## دوہرا

لکھن پڑھن کی ہی نہین کہی سُنی نہین جات
یہ گن پاتی نا لکھون دھرے رہون جی مون
اپنے جی سے جانیو میرے جی کی بات
تم پیارے من مون لسو پاتی بانچے کون

## سورٹھا

| | |
|---|---|
| جب سے چلت کچھو بات تم بچھڑن کی اے سکھی | تن ڈولت جم پات تھر نہ رہت تھر تھر کنپت |
| پیارے تھرے ہیت انکھیان تے ندیان بہین | تن بھیو بار وریت کٹ کٹ پرت کرار جیون |
| پریو برہ کو پھیر تم بن سب رت پھر گئین | دن بیتت اندھیر رین پرت دن پرت مین |
| پنکھ ڈلاوت نین ادھر دیکھین تھر دورس | پھرکت ہین دن رین پر بس پنچھی آٹن کو |
| جیون بچھڑے جل مین تم بچھڑت کت یون مچھی | تلپھ تلپھ بھیو چین روپ سرو دورس بن |

ای از دیدہ دور و از دل در حضور حال گریہ اگر تحریر کرون تو کاغذ ابری کی برنگ ابر باران اشک فشانی کرے سطرین موج دائرہ گرداب بن قاصد آب روان کیطرح قصد روانی کرے

| | |
|---|---|
| حال من دید است قاصد احتیاج نامہ نیست | اگر نویسم زندہ ام بر خویش تہمت میکنم |

ای نونہال حسن و خوبی سرو چمنستان دلبری و محبوبی یہ مہجور الخدمت صرف تمھارے شوق مواصلت کے باعث ہنوز اصل مین مردہ ہے اگرچہ بظاہر زندہ ہے تمھاری بیوفائی و کج ادائی جسکو کہ برعکس اس دل دادہ پر ثابت کرتی ہو یہ خامی خیال آن ماہ جمال کی ورنہ کہین ایسا بھی ہوتا ہے - اے حدیقہ حسن و جمال محبوب بے مثال لطف فرمائی اور توجہ نمائی تیری سے یہ چشم داشتین ہمکو نہ تھی - حیف صد حیف -

| | |
|---|---|
| دل بتو دادم و افسوس نمیدانستم | کہ پس از بردن دل شوخ چنین خواہی شد |

بخدا اے لایزال اگر تمھاری اس چشم پوشی کا حال ہم پہلے سے جانتے اپنے طائر دلکو تمھارے دام محبت مین ہرگز نہ الجھنے دیتے - ع خود غلط بود آنچہ من پنداشتم -

| | |
|---|---|
| اگر دانستمی از روز ازل داغ جدائی را | نمیکردم بدل روشن چراغ آشنائی را |

خیر جو کچھ ہوا سو ہوا اپنی بدقسمتی کا حال پُر ملال کیا کہون کیا لکھون -

| | |
|---|---|
| تو دور افتادگانرا گاہ گاہے یاد فرمودی | اگر گم کردہ رہ قاصد کہ پیغامے نمی آرد |

اے تمنا ور ورطۂ بیوفائی و بے اعتنائی افسانۂ بیتابی دل اگر لکھون تو خط لوٹن کیونکر

کی طرح لوٹا کرے قلم مرغ بسمل کی طرح صفحۂ قرطاس پر تڑپا کرے ۔ ۵

برق و باران جسکو کہتے ہین مرا افسانہ ہے | کچھ حقیقت رونے کی کچھ حال بتیابانہ ہے

حالت اضطراب و بیقراری مین کبھی یہ غزل پڑھ کے دل کو سمجھاتا ہون ۔ غزل

مجھے جام الفت یار نے جو پلا دیا کہ بار ہے
مری آنکھون مین وہی ابتلک بخدا اسیکا خمار ہے

جو صبا کرے تو ادھر گذر تو یہ کہیو اسسے مری خبر
غم ہجر تیرے نے اے صنم کیا کیسا زار و نزار ہے

ترے عشق مین جو ہوئے ستم نہین اسکا شکوہ کرینگے ہم
جا ہو سر کو تن سے کرو قلم بخدا نہین مجھے عار ہے

مری جان جائے تو جائے یاربمگر اتنا کہتا ہون اے صنم
نہ پھرینگے عشق سے تیرے ہم مرا دل تو تجھپہ نثار ہے

مجھے خوف حشر خلیل کیا کہ ہین شاہ خادم مشہ لو
کوئی مانے یا کہ نہ مانے ہان مرا دل تو اسپہ نثار ہے

## غزل دیگر

ای ماہ عالم سوز من از من چرا رنجیدہ
ای شمع شب افروز من از من چرا رنجیدہ

خواہم ترا مہمان کنم تا جان و دل قربان کنم
جائے تو در چشمان کنم از من چرا رنجیدہ

ای جان من جانان من بر من نگر سلطان من
یک شب بیا مہمان من از من چرا رنجیدہ

بنگر ز ہجرت خون شدم سرگشتہ و مجنون شدم
چون لعل دل پر خون شدم از من چرا رنجیدہ

من عاشق زار توام از جان خریدار توام
تا زندہ ام یار توام از من چرا رنجیدہ

رنجیدہ رنجیدہ از من گناہے دیدہ
آخر مرا بخشیدہ از من چرا رنجیدہ

گر من بمیرم در غمت خونم فتد بر گردنت
فردا بگیرم دامنت از من چرا رنجیدہ

ای کعبۂ من کوے تو وے قبلۂ من روئے تو
صد فتنہ ہندوے تو از من چرا رنجیدہ

پیوستہ دلدار توام یار وفادار توام
اکنون بغم زار توام از من چرا رنجیدہ

ای سرو خوش بالاے من ای دلبر رعناے من
لعل لبت حلواے من از من چرا رنجیدہ

ای سعدی دلخواہ تو ابروے ہمچون ماہ تو
من یار نیکو خواہ تو از من چرا رنجیدہ

ای پیارے تمھاری فرقت مین گھر زندان چمن بیابان ہے زندگی سے تنگ جینے سے تنگ

تنہائی سے دل گھبراتا ہی پھر نا پریشانی لاتا ہی غرضکہ کسی طرح چین نہین آتا ہی بن ترے اگر باغ کی طرف جاتا ہون آخر گھبراکر بتیابانہ واپس آتاہون باغبان باغی گل بوسے آتش ہجر سے داغی دکھلائی دیتے ہین گویا وہ بھی ہمارے غم مین دل پر داغ کھائے ہین غرضکہ صورت خار آنکھون مین کھٹکتے ہین جوانان چمن ہر جگہ مجھسے اٹکتے ہین چشم نرگس نظرون مین دیدہ حیران ہی گیسوے سنبل زلف پریشان ہی۔ قطعہ

| | |
|---|---|
| بے ترے سیر چمن خوش آئے کیا ای دلربا | پھول جو ہی میری نظرون مین بزنگ خار ہی |
| جو خمیدہ گل کی ٹہنی ہی وہ ہی مثل کمان | شکل ناوک موج بوے گل جگر کے پار ہی |

قمریان باغ مین کوکو سے سرپھراتی ہین بلبلین آواز سے کستی چلاتی ہین گل گران گوش ہین غنچہ لب خاموش نرگس آنکھ نہین ملاتی ہی بلبل دم چڑاتی ہی یہ روش رنگ گلستان اور اپنا حال پریشان دیکھکر خاموش رہتا ہون دیوانہ وار چلا چلا کہتا ہون۔ ع

| | |
|---|---|
| نرگس نے آنکھ پھیر لی بلبل جدا پھری | چلیے اب اس چمن سے کہ یا نکی ہوا پھری |

ناچار وہان کی سیر سے ہاتھ دھو صبا کی طرح ہوا ہو صحرا کو روانہ ہوتا ہون بیکسانہ حیران وششدر کسی درخت کے سائے مین جا ہاتھ پھیلا یہ اشعار پڑھتا ہون ترجیع بند

| | |
|---|---|
| صبا کبھی جو ترا کوے یار مین ہو گذر | نہ بھولیو یہ پیام وزیر خستہ جگر |
| یہ کہیو اُس سے کہ ایجان تیری فرقت مین | فغان ہی درد ہی غم ہی الم ہی آٹھ پہر |
| پہونچ گیا ہی گریبان کا چاک دامن تک | گزر گیا ہی بس اب سر سے آب دیدۂ تر |
| کبھی ہی ہوش اُسے گاہ فرط بیہوشی | کبھی ہی آپ مین وہ گاہ آپ سے باہر |
| ہر ایک کوچے مین پھرتا ہی صورت وحشی | کبھی ادھر سے اُدھر اور کبھی ادھر سے ادھر |
| بہت قلق جو ستاتا ہی تو یہ پڑھتا ہی | عجیب حسرت وارمان سے ہاتھ پھیلا کر |
| بیا بیا کہ ترا تنگ در کنار کشم | بہ تنگ آمدہ ام چند انتظار کشم |

## غزل

باعث وحشت ہوئی بے اعتنائی آپکی
تنکے چنوانے لگی ہمسے جدائی آپ کی

خود گلا کاٹون مجھے خنجر عنایت کیجیے
دیکھیے دُکھ جائیگی نازک کلائی آپ کی

آپ کی جا نین بلا کیونکر کٹی فرقت کی رات
دل تڑپ کر رہگیا جب یاد آئی آپ کی

آپ کی باتون کا رہتا ہی مجھے ہر دم خیال
جو کوئی بولا صدا کانون مین آئی آپ کی

پہلے کیا اقرار تھا اب آنکھ بھی ملتی نہین
جا ئیے بس خوب الفت آزمائی آپ کی

بیٹھے بیٹھے روگ اُلفت کا لگا یا جان کو
کیون ان آنکھون نے مجھے صورت دکھائی آپکی

## اشعار متفرق

نہین کشتا ہی یہ میدان بلا
مددائے خضر بیابان بلا

رُلائیگا یونہین گر خون ہمین غم یار جانیکا
نہ بنیگا آسمان شیشہ شراب ارغوانی کا

## غزل

دل تمھارے حسن پر یون مبتلا کیونکر ہوا
نازل اسپر اے بتو قہر خدا کیونکر ہوا

بستہ زلف صنم دل اے خدا کیونکر ہوا
بیٹھے بٹھلائے یہ محبوس بلا کیونکر ہوا

دل شگفتہ خاک ہو فرقت مین آہ گرم سے
جھوکا صرصر کا بھلا موج صبا کیونکر ہوا

کیا تری وحشی کا زندان کی طرف آیا قدم
خانۂ زنجیر مین محشر بپا کیونکر ہوا

سچ کہا ہوسے بانی جور وجفا ہین ستم ایجاد ہین سب ؛ راحت جان کوئی دلبر نہین جلاد ہین سب ؛ مجنون وار باچشم زار بیتاب وبیقرار صورت غبار کسی دوسرے شجر بے برگ کے تلے جاکر پھر بیٹھ جاتا ہون اشک آنکھون مین بھر تمکو یاد کر تمھاری شکل کا تصور باندھ فرط بیقراری سے خوب روتا ہون چلاتا ہون وہان بھی گرد باد حلقۂ آہن نظر آتا ہی ہرا ہو تری آنکھون کی یاد دلاکر چوکڑی بھلاتا ہی زرد زرد زرہاے مغیلان دکھلکر آنکھون مین سرسون پھولتی ہی لالۂ صحرائی سے داغ دل مشتعل ہوا عالم جنون

اور بھی متصل ہوا لباس پھاڑنے لگا جنون پنجے جھاڑنے لگا۔ ؎ ایک ہی جھٹکے مین
اے دست جنون ؛ پاس دامن کے گریبان دیکھنا ؛ شاید کسی وقت اگر اپنے ہوش
بجا ہوے فوراً یہ شعر زبان پر آیا۔ ؎ اُلجھا یہ دل ستم زدہ زلف بتان سے آج ؛
نازل ہوئی بلا مرے سر پر کہان سے آج ؛ ؎ کب خبر تھی انقلاب آسمان ہو جائیگا ؛
دوست کا ملنا نصیب دشمنان ہو جائیگا ؛ ؎ نہ کیا ذبح گیا چھوڑ کے بسمل قاتل ؛
دہن زخم پکارا کیا قاتل قاتل ؛ ؎ لگے ہے سیر گلشن مین دل اے غنچہ دہن کسکا ؛ تری
فرقت کے مارے کو روشن کبھی چمن کسکا ؛ اور کبھی یہ غزل حسرت و افسوس کے ساتھ ہاتھ مل ملکر پڑھتا ہون

## غزل

ببین در وقت رفتن حسرت دیدہ اشکبار من
کہ از نقش قدم پیداست چشم انتظار من

نگہ از دیدن او چون پر پرواز میسوزد
مگر وا رد چراغ از داغ دل شبہائے تار من

فلک را گر داز فرط حرارت کورۂ آتش
معاذ اللہ فتد گر بر زمین مشت غبار من

بغیر از زردے حسرت شکل دیگر نظر ناید
بہ بیند گر کسے آئینۂ لوح مزار من

اگر از سستئ بختم سمند او نمے آید
بیا سے او رسد اے کاش این مشت غبار من

اور کبھی اس شعر سے دل کو تسکین دیتا ہون ؎ نظرون سے دور رہنے کا پیارے
گلا نہین ؛ دل سے قریب ایسے ہو کچھ فاصلا نہین ؛ دیگر دل من لفظ یا دتو معنی ؛
معنی از لفظ کے جدا باشد ؛ دیگر دشمن بھی اپنے دوست سے یارب جدا نہو ؛ نا آشنا کو
بھی الم آشنا نہو ؛ پھر یکایک دلمین یہ امنگ آئی نشہ مے کی ترنگ آئی عزم ہوا
کہ میخانہ کو جائیے یون دل کو بہلائیے غرضکہ جب وہان پہونچا تو جو نہ دیکھا تھا وہ دیکھا
دور ساغر حلقۂ ماتم نظر آیا قلقل مینا مین نوحے کا عالم دکھلائی دیا سیخہاے مژگان پر
کباب لخت دل بیتاب تھے اشک میگون شیشہ شراب تھے بس یہ عالم دیکھکر اشک کی
طغیانی ہوئی کشتی مے کشتی طوفانی ہوئی یاران قدح نوش ہم آغوش ہوے اپنے حال سے

بیہوش ہوئے تکلیف بادہ کشی کی کرنے لگے یہ کہکر سر قدم پر دھرنے لگے ہین اس شعر کو
پڑھکر رونے لگا۔ ؎ خون جگر پیا ہو جسنے وہ مے پیئے : کھائے وہی کباب کہ
جو دل جلا ہو: وہان سے بھی پریشان وار بحالت بیقرار کسی جانب کو چلدیا تمھاری
سر و دھری کو یاد کر یہ غزل زبان پر جاری ہو گئی۔ غزل۔

خدا کو مانو ہنسی نہ جانو نہ میرے دلپر جفا کرو تم ۔۔ ہلیگا عرش خدا کا پایہ ذرا تو خوف خدا کرو تم
زمانہ الٹا ہی کیا کرو تم بدا جو ہر دو ادا کرو تم ۔۔ دفا کرین ہم جفا کرو تم دعا کرین ہم دغا کرو تم
سرور وصلت کہ رنج فرقت دوائے الفت کہ درد کلفت ۔۔ نشان بوسہ کہ داغ حسرت قبول ہی جو عطا کرو تم
ہمین سنے پہلے گلا کٹایا ہمین نے قاتل تمھین بنایا ۔۔ ہمین سنے یہ رنگ سب جمایا ہمارے حق مین دعا کرو تم
دل و جگر پلکون پر بچھا در تو جان قربان ہے ہی بنونپر ۔۔ اب ایک سر ہی اسے بھی لیکر قدم پہ اپنے فدا کرو تم
بجا ہے بجا میرا گلا ہی تمھارا اسمین قصور کیا ہی ۔۔ یہ میری تقدیر مین لکھا ہی کہ مجھپہ جور و جفا کرو تم

اہی لطف زندگانی جبدن سے تمسے جدا ہوا ہون ہزارون رنج و غم دل کو اٹھانے پڑے
سنان الم وجدائی سینہ بے کینہ پر کھانے پڑے تمھاری جدائی مین ششدر و حیران
سراسیمہ و پریشان ہون مرغ بسمل و طائر نیمجان کہیئے تو بجا ہے اور یہان سوا اسکے
کیا ہے ؎ قرار پاتی نہین جان زار بن تیرے : تڑپ رہا ہی دل بیقرار بن تیرے :
ڈھونڈھتا مجھے جن جن کا سب وہ بھاگ گئے : حواس و ہوش و شکیب و قرار بن تیرے :
دیکھیے بچھڑے ہوئیکا ملانے والا اس پر آرزو کو تمھارا وصال کب میسر اور چشم انتظار کو تمھارے
رخسار تابان سے کب منور کرتا ہے۔ غزل مستزاد۔ حال دل کس سے
کہون کوئی بھی غمخوار نہین + غم فرقت کے سوا : اور اگر پوچھے کوئی قابل اظہار
نہین + جیکا رہنا ہی بھلا : زلف کے پیچ سے چھٹ سکتا نہین کوئی دل - ہے ہر ا
پیچ پہ پیچ : کونسا دل ہی کہ جو اسمین گرفتار نہین : ہی عجب دام بلا : سیکڑون زمین
جگر افگار ہزارون دلریش - ترے ہاتھون لیکن : پاس تیرے کوئی خنجر کوئی تلوار نہین

ہان مگر ناز و ادا ؛ کیا تری چشم سیہ مست کی کیفیت ہی کہ جہان ہی بدمست ؛ جسکو اب دیکھو وہ سرشار ہی ہشیار نہین - اى بت ہوش رُبا ؛ مر مٹے خاک دریار پہ عشاق ظفر اور نہین اُسکو خبر ؛ اُٹھ سکے اب جائین کہان طاقت رفتار نہین - مثل نقش کف پا ہ اى ملکۂ اقلیم بیوفائی واى شحنۂ دیار کج ادائی تمھاری سرد مہری شہرۂ آفاق ہی تمسے دل لگا کر راحت و آرام بالاى طاق ہی ؎ دل کا کچھ کام نہ تجھسے بت پرفن نکلا دوست جانا تھا تجھے جان کا دشمن نکلا ؛ جامع المتفرقین نے ہمین غم کھانے کو اور تمھین دل دکھلانے کو بنایا تمھارے جور و ستم اور ہمارے قصۂ غم کے لکھنے کو ایک دفتر چاہیے انسان کی مجال نہین کہ شمہ اُس سے تحریر کرے اور ذرہ اُسکا تسطیر تمھاری جدائی مین ہمارا حال پر ملال بحد سے زبون ہی بلکہ روز بروز افزون ؎ لگے یون تو ہزارون ہی تیر ستم کہ تڑپتے رہے پڑے خاک پہ ہم ؛ ترے ناز و کرشمہ کی تیغ دو دم لگی ایسی کہ تسمہ لگا نہ رہا ؛ ؎ چاہے دلداری کرے چاہے دل آزاری کرے ؛ اى ظفر اُس دلربا کو ہمنے دل اپنا دیا ؛ ؎ صنم جسدم غم دوری سے دل مغموم ہوتا ہی ؛ مزا دل کے لگانے کا ہمین معلوم ہوتا ہی ؛ ؎ بندھا جس روز سے ہمکو خیال زلف تیرا ہی ؛ پریشان حال ہون ایسا کہ سب کہتے ہین سودا ہی - مسدس

| | |
|---|---|
| کیون ارے دل چاہی پھنسا مین نہ تجھے کہتا تھا | زلف ہی دام بلا مین نہ تجھے کہتا تھا |
| پاس خوبان کے نجا مین نہ تجھے کہتا تھا | انکی باتون پہ نہ آ مین نہ تجھے کہتا تھا |
| دیدی آخر نہ تو آن شوخ ستمگار چہ کرد | با تو در دوستی آن نرگس بیمار چہ کرد |
| بحر الفت مین قدم کا نہین دھرنا بہتر | ہی کنارا ہی بس اس حال سے کرنا بہتر |
| یارب اندوہ و جدائی سے تو مرنا بہتر | گذرے غم جی پہ تو بس جی سے گذرنا بہتر |
| رفتہ رفتہ وہ ہوئے لجۂ آفت مین غریق | موج زن جنکے ہوا دلمین یہ دریائے عمیق |

سچ ہی کہ جسقدر ماہ رخان زہرہ جبین و نازنینان پری آئین ہوتے ہین اپنے عاشق زار کو

شاد کام کرنے سے اُنکو کیا کام ہو اُنکی جانب سے تو ظلم و ستم و ایذا رسانی ہی مدام ہو ع

| دگرنہ عشق را ناپید کن یا عشق بازان را | خدایا نرم گردان از کرم دلہاے خوبان را |
|---|---|

آے تسکین بخش دل بیقرار ہمارے رنج و الم کا تمکو مطلق خیال نہین بیتابی و فراق مین جان جانے کا ذرا امتحان و ملال نہین تمکو مطلق یقین نہوگا کہ ہم تمھارے ہجر و فراق مین یہان مرتے ہین زندگی کے دن بھرتے ہین۔ دو ہا پیارے تمھارے درشن کو ادھر رہو جی اُترے

| پریت تو داسون کیجیے جاسون من پتیاے | اب کیا آ گیا ہوت ہو گھٹ مون رہے کہ جاے |
|---|---|
| چاتک چاہت سُوانت جل چکئی چاہت بھور | جنے جنے کی پریت مین جنم اکارت جاے |
| تم بچھرت چھین موہن دن کہا جیون بن توہین | ہم چاہت تم من کو جیسے چند ر چکور |
| آپ یاران ہمدم سے ہم آغوش ہم یہان | تو صورت من مون بسے وہی جیاوت موہن |

عالم تنہائی و بیقراری مین بیہوش تم باوا زدلکش غزلخوان ہم یہان گریہ و زاری سے نیمجان۔ تم ہنسی خوشی مین مشغول ہم ناامیدی وصال سے ملول۔ تم ہر وقت ناز و ادا مین آراستہ و پیراستہ ہم تمھاری جدائی سے یہان پریشان ہوش و حواس باختہ وہان از صبح تا شام جلسہ عیش و طرب یہان رنج و تعب۔ اشعار۔ خدا ملے تو ملے آشنا نہین ملتا: کوئی کسیکا نہین دوست سب کہانی ہے: ایک عقدہ نہ کھلا رشتۂ تقدیر سے حیف: ہمنے فرسودہ بہت ناحق تدبیر کیا: ملا میرے دلبر کو مجھسے خدا: نہین تو مرا جی ٹھکانے لگا: ہاے کیا دن تھے کیا وہ راتین تھین: کیا وہ چہلین تھین کیا وہ باتین تھین: وہ بھی دن پھر کبھی صنم ہونگے: ہم و تم ایک جا بہم ہو سکینگے: سینہ لبریز تمنا و لب مُہر سکوت: نہ کوئی دوست نہ مونس نہ کوئی ہے غمخوار: نہ وہ چہلین نہ شترنگین نہ خود آرائی ہے: کنج تاریک ہے اور عالم تنہائی ہے: جدائی آتش تیز است میسوزد دل و جان را: خدا ہرگز نصیب کس نسازد داغ ہجران را: اسے گندم نماے جو فروش تمھارے نامہ راحت شمامہ کو ہر دم آنکھون سے لگاتا ہون تعویذ حرز جان

جانکر اسیکو مونس تنہائی بناتا ہون ۔ نامہ ات آمد و دل راطربے پیدا شد ۔ یعنے از ہجر جیا تم سبب پیدا شد ۔ لیکن اُس خط تو آیا و سلے سمجھا نہ مین تحریر کا پیچ ۔

| | |
|---|---|
| اسکے لکھے کا کہون یا کہون تقدیر کا پیچ | بوسہ لیا جو خط کا تو دل شاد ہو گیا |
| مضمون دل کا بھولا ہوا یاد ہو گیا | شکل اپنی ہمکو دکھلاؤ خدا کے واسطے |
| جان جاتی ہر آجی آؤ خدا کے واسطے | دن تو تیرے ہی تصور مین گزر جاتا ہی |
| رات کو خواب مین بھی تو ہی نظر آتا ہی | وصال یار سے دونا ہوا شوق ۔ مرض |

بڑھتا گیا جیون جیون دوا کی ۔ حدیث شوق بروے قلم نمی آید ۔ چنانکہ ہست بدل در رقم نمے آید ۔ زیادت نیستم غافل دمے ای مہربان من ۔ تو ئی در دل تو ئی در جان تو ئی در دزبان من ۔ اے محبوبہ جانستان تمھارے وہان جام شراب ارغوانی در دست اور اغیار ہمدم یہان سب ارمان وحوصلہ پست اور تنہائی وبیکسی کا عالم ۔ وہان رفیقان تازہ سے ہر دم بوس وکنار دیاران محفل کے نظارے یہان ہر لحظہ تمھارے دیدار کا انتظار اور تمھارے ظلم وستم کے دیر آرے ۔

| | |
|---|---|
| دن کٹا فریاد سے اور رات زاری سے کٹی | عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری سے کٹی |
| کوہکن کوہ مین اور قیس مرا صحرا مین | سر ٹپکنے کو رہا کوئی نہ ہمرا اپنا |
| بدریاے محبت رو زق آسا غم کے مارے ہم | کبھی مین اس کنارے اور کبھی مین اس کنارے ہم |
| یا درد دل کا دور ہو یا دل کو تاب ہو | قسمت مین جو لکھا ہو الٰہی شتاب ہو |
| نگویم بو تعلت مرا شاد کن | زمحرومی من دمے یاد کن |

افسوس ہو کوئی دوست وآشنا ایسا نہوا حال اپنا تباہ کیا سنو نصیحت ناصح سے غم دونا ہوا بدقسمتی سے رونا ہوا ۔ دل دلاسے سے ہو کرتا بیقراری بیشتر نخانہ ماتم مین ہو پرسے [illegible] ری بیشتر ۔ کسی نے سچ کہا ہو ۔ قطعہ درد دوری کا بتلا جانے ۔ دل بیدرد کی بلا جانے ۔ جو گزرتی ہو جان پر میرے [illegible]

اب تمھاری یاد مین اسوقت دریاے اشک چشمہ چشم سے جاری ہی حالت بیہوشی طاری ہی تحریر کی طاقت نہین اظہار حال کی قدرت نہین۔ ع اب آگے کیا لکھون احوال جی تو سننا تاہی؛ زبان کرتی ہی لکنت اور کلیجہ منھ کو آتا ہی؛ دوھرا

| | |
|---|---|
| کر کا نپت پتیان لکھت جل بھر آوت نین | کور دو کاغذ ہاتھ دے کھ ہی کہیو بین؛ |
| کاغذ بھیجت نین جل کر کانپت مس ایت | پاپی برہا من لبسو تھا لکھن نہین دیت |
| پاتی واکو بھیجئے جو ہووے پردیس | جو نش دن من ہی بسے تاکو کون سندیس |

ای جان جان شرح شوق کو ایک دفتر چاہیے لہذا اب خط تمام کرتا ہون سوا سے تمناے دیدار تمھارے شیدا کو اب کوئی آرزو نہین زمانہ سازی یا بہت باتین بنانے کی اپنی خو نہین۔ ای فعال عالم اور مسیحا دم اب جامع المتفرقین کی درگاہ مین یہی التجا ہی کہ تمسے جلد ملائے وہ صورت دلربا ہمکو دکھلائے پردۂ جدائی درمیان سے اٹھائے تاکہ دل مضطر کو چین آئے۔ آمین آمین آمین۔

رباعی

| | |
|---|---|
| چار دن زندگی کے تھے افسوس | سو اسی کار و بار مین گزرے |
| آرزو مین گزر گئے دو دن | دو رہے انتظار مین گزرے |

زیادہ بس باقی ہوس

راقم الحروف کشتہ ناز و ادا فریفتہ و شیدا
فدوی حفیظ اللہ خان عفا اللہ عنہ
از تھانہ گجولی ضلع ہردوئی اودھ۔

## تقریظ رنجیۂ قلم فصاحت رقم سرچشمۂ محبت ومروت مخزن خلق وعنایت واقف رموز خفی وجلی محبی مظہر علی صاحب متخلص بہ مظہر بلگرامی حفظہ اللہ تعالی

سبحان اللہ کیا تیری قدرت کے کارخانے مین انسان ضعیف البنیان کی تو کیا حقیقت ہی فرشتگان مقرب تک کنہ ماہیت مین دیوانے ہین جب چاہا شاخ قلم خشک پر گل تر کھلاؤ شمع کو رولایا پروانے کو جلا دیا۔ تیری معرفت مین چون وچرا بیجا ہی تو ہی جانے کہ تو کیا ہی تو ہی تو خالق دوجہان صانع انس وجان ہی تو ہی نے یہ خیمہ زنگاری بے چوب وریسمان ایستادہ کیا تو ہی نے ستارون کی گلکاری بے مدد دست وقلم دکھا کر فرش خاک بر روے آب روان ایجاد کیا تو ہی نے کیا کیا سرو شمشاد نسرین ونسترن اس گلشن بے بنیاد مین اگائے کیسے کیسے گل بوٹے اس خاکدان پرمحن مین کھلائے۔ فی الحقیقت تیری معرفت مین بڑے بڑے دوربینون کو سرگردانی رہی آئینہ وار حیرانی رہی۔ جتنا چھانا کرا پایا جب آنکھین بہم پہونچائین کچھ نظر نہ آیا۔ بس خموشی کے سوا چارا نہین۔ دم مارنے کا یارا نہین دعوے وہم بیکار ہی۔ محض خیالی آزار ہی۔ لہذا خاموشی یہان فرزانگی ہی۔ گویائی محض دیوانگی ہی۔ ہمکو تو نے سب کچھ عطا فرمایا ہی۔ نرا خاک کا پتلا ہی نہین بنایا ہی ہم اگر اپنے آپ کو بچشم ہوش دیکھین تو گمان کیا یقین غالب ہی کہ فی عمرہ اپنی تعریف مین تر زبان رہین مگر القول حکیم سید بندہ رضا صاحب آرزو رئیس بلگرام رباعی دنیا کا عجیب ہمنے لیکھا دیکھا ؛ آج اور توکل اور تماشا دیکھا ؛ جس علم کو محنتون سے حاصل تھا کیا ؛ دیکھا بھی تو چل چلاؤ اسکا دیکھا ؛ دل سدرہ ہو گیا حسرتین خاک مین مل گئین جو مسلہ گردبرد ہو گیا۔ جہالت کا طوطی بولتا ہی باکمالون کو کون پوچھتا ہی ؎ امروز بہا سے ہیزم وعود یکے است ؛ ہم مرتبۂ خلیل ونمرود یکے است ؛ ترقی کمال معدوم۔ قدردانی رخصت قدردان معلوم سنا ہے کہ بڑے بڑے اچھے ہونے ہ مصنفون کی قدردانی دیکھی لیکن اس زمانہ

رستخیز ہین ہمارے شفیق بالتحقیق شاعری مین یگانہ نثر مین طاق سیاق مین محسود زمانہ سباق مین مشتاق رنگین طبیعت عاشق مزاجون کے بادشاہ منشی حفیظ اللہ خان صاحب کی ہمارے بیچ الخ [illegible] بقول صفیر بلگرامی ہے

کام [illegible] کیا [illegible] ہے نہین ہر ایک سے کھنچتی ہی کمان شاعر
گلدستہ حفیظ اللہ خان [illegible] اشعار دلپسند تالیف کرکے شوق طبیعت دکھایا رنگین مزاجون کو اپنا بندۂ بے درم بنایا - کیا خوب ہر ہر دل عزیز ہی مجموعہ مرغوب ہی - شائق ہر بانتیر [illegible] ہر غزل اپنے رنگ کی - ہر گھڑی نئے ڈھنگ کی شائقون کے دل [illegible] ہوتے [illegible] ہین - بے دیکھے اس کتاب کے تسکین نہین پاتے ہین اگرچہ یہ کتاب بےمثال ہی مگر مولف بھی تو بڑا استاد ذی ہنر صاحب کمال ہی - عقل کا پتلا ہی اپنی یادگاری کا صفحۂ روزگار پر کیا وسیلہ نکالا ہی - تالیف و مولف کی ثنا سے اسلیئے خاموشی اختیار کرتا ہون مشک آن است کہ خود ببوید نکہ عطار گوید مین کہتا ہون اشتیاق نے مجھے بے اختیار کیا تقریظ سے اسکا خریدار ہوا مجیب الدعوات میری اسوقت کی دعا قبول کرے مولف کا دامن لآلی مراد سے بھرے - آمین ثم آمین -

تقریظ و قطعات تاریخ گلدستۂ اردو مولفۂ منشی حفیظ اللہ خان صاحب

حفظ سانڈوی از نتیجۂ فکر کمترین خلائق ننگ انام قمر الدین احمد
براے نام متخلص فوق متوطن سندیلہ

گئی فصل خزان بہار آئی ؛ رنگ پھولون پہ خوب ہی لائی ؛
اندنون جوش پہ ہی رنگ چمن ؛ ہے یون ہی ہرا بھرا گلشن
شاخ گل پہ ہی بلبلون کا ہجوم ؛ سر شمشاد قمریون کی ہی دھوم

پی کے مے رند اسقدر ہین مست — محو دل سے ہوا ہی قول الست

الغرض دیکھہ اسطرحکا سماں — آئی جولانیون پہ طبع روان

کہ یکایک سُنا یہ مین نے حال — ہوگیا دور جس سے دل کا ملال

خان والاشان حفیظ اللہ — خلق سے جنکے ہی جہان آگاہ

آفتاب سپہر علم ہین وہ — دُر یکتاے بحر حلم ہین وہ

حق نے بخشی ہی ایسی طبع رسا — نظر آتی ہی جس سے شان خدا

کین کتابین اُنھون نے وہ تالیف — جنکے مضمون ہین دلکش اور لطیف

دیکھے جو کوئی ہو بہت مسرور — دل مضطر کا انتشار ہو دور

لکھا گلدستہ اندنون ایسا ؛ — منتخب عاشقانہ سر تا پا ؛

ایک سے ایک بڑھکے جسمین غزل — دیکھکر ہو شگفتہ دل کا کنول ؛

ہین مخمس مسدس ایسے خوب — جنکے مضمون ہین دلکش و مرغوب

متفرق بھی اُسمین ہین اشعار — جسکا ہی مشتری صغار و کبار

الغرض ہر طرحکا شعر و سخن — جمع اُس مین کیا بو جہ حسن

عاشقانہ کلام ہی سارا — عاشقون کا پیام ہی سارا

سُنکے کیونکر نہ لوٹ جائے دل — حظ تازہ جو اُسکو ہو حاصل

ہی ہر اک کے سخن کا ڈھنگ جدا — کیون نہ حاصل ہو ہر طرحکا مزا

گُل مضمون کی ایسی ہی خوشبو — سامعین کا دماغ تازہ ہو

مطرب آسکی غزل اگر گائے — دل عشاق وجد مین آئے

نہین شک اسمین کچھ بھی ہی اصلا — عاشقون کے ہی درد دل کی دوا

یا خدا یہ جہان مین ہو مقبول — تو مؤلف کا مدعا ہو حصول ؛

فکر تاریخ کی ہوئی جدم — سوچنے مین لگا اُٹھاکے قلم

کیا ہاتف نے تب تو یہ اظہار | فوق لکھدو۔ عجیب باغ و بہار ۱۳۲۲ھ

### قطعہ دیگر طبعزاد فوق بسال عیسوی

ہین گلدستۂ حفظ مین جمع سب | کلامِ سخنسنج ان نو و کہن
جو مطلوب سال مسیحی ہو فوق | لکھو تم۔ بنائے ریاض سخن ۱۹۰۴ء

### ایضاً

منتخب گلدستے مین ہو سب کلام | دیکھ بلبل یہ گل بنجار ہو
از سر از بار سال عیسوی | فوق لکھدو۔ غیرت گلزار ہو ۱۹۰۴ء
یعنے غنچہ ۱۷

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ اس زمان میمنت اقتران مین مجموعۂ مقبول جہان موسوم بہ گلدستۂ حفیظ اللہ خان معروف بہ اشعار دلپسند جسمین ہر ایک رنگین طبیعت عاشق مزاج اصحاب کے دل بہلانے کیواسطے نہایت عمدہ عمدہ اور طرح طرح کی مزے دار عشق آمیز گانے والی چٹ پٹی غزلین ٹھمری ٹھمری سہولی ٹھمری چوماسا۔ بارہ ماسا۔ دادرا۔ دوہا۔ کبت۔ سویا وغیرہ بڑی خوبی اور خوش اسلوبی کے ساتھ سرخیل شاعران دوران مولوی حفیظ اللہ خان صاحب ساندوی متخلص بہ حفظ افسر مدرس مدرسۂ موضع بناپور پرگنہ بنگر تھانہ گھولی ضلع ہردوئی صوبہ اودھ شاگرد رشید جناب منشی شنکر پرساد صاحب صبح بلگرامی نے بکوشش تمام تالیف و تصنیف فرماکر درج کی ہین بہزاران حسن و خوبی مطبع فیض منبع مشہور نزدیک و دور مسمیٰ بہ منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین بہ سرپرستی جناب معلی القاب منشی پراگ نراین صاحب مالک مطبع موصوف بماہ نومبر سنہ ۱۹۰۲ء مطابق ماہ شعبان سنہ ۱۳۲۰ھ بار سوم طبع ہوکر نقل محفل اور عزیز ہر دل ہوا۔

**اعلان** — واضح ہو کہ اس کتاب کا حق تالیف مصنف صاحب نے بنام مطبع منشی نولکشور عطا کیا ہو لہذا حسب منشاء ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۷ء کوئی صاحب بدون اجازت مطبع ہذا قصد طبع نفرماوین